# دیباچہ اشاعت سوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

۱۹۲۴ء میں پہلی مرتبہ یہ کتاب شائع ہوئی تھی اور اب ۱۹۳۰ء میں سہ بارہ شائع ہو رہی ہے۔ اس پانچ چھ سال کے عرصہ میں دو ہزار جلدوں کی نکاسی گو تجارتی نقطۂ نظر سے کچھ بہت زیادہ نہیں کہی جا سکتی۔ لیکن اس لحاظ سے میرے لئے زیادہ سے زیادہ ہمت افزا ہے کہ مجھ جیسے غیر مشہور و غیر معروف ہی نہیں بلکہ نامعلوم شخص کی کتاب کا ایسی حالت میں نکل جانا کہ نہ کوئی اشتہار رہا ہو اور نہ کوئی دوسری معتد بہ صورت نکاسی کی اختیار کی گئی ہو اس کے بغیر ناممکن ہے کہ جس جس نے اس کتاب کو دیکھا پسند کیا۔ اور فرمائش کی۔ اور غالباً یہی وجہ ہے کہ میری طرف سے کسی کوشش کے بغیر ملک کے اکثر سرکاری اور غیر سرکاری تعلیمی اداروں نے اس کتاب کو اپنے زیر اثر اسکولوں اور مدارس کے نصاب تعلیم کے لئے تجویز کیا۔ وہ نام جن کا مجھ کو علم ہو سکا یہ ہیں: پنجاب ٹیکسٹ بک کمیٹی لاہور۔ دہلی ٹیکسٹ بک کمیٹی۔ یوپی ٹیکسٹ بک کمیٹی الہ آباد مسلم یونیورسٹی ٹیکسٹ بک کمیٹی علیگڈھ۔ میسور ٹیکسٹ بک کمیٹی بنگلور۔ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی قرول باغ وغیرہ

ان تعلیمی اداروں کے علاوہ انفرادی خطوط علیحدہ ہیں جو میری ہمت افزائی

کے لئے ملک کے بہت سے اہل علم حضرات نے محض کتاب کی خوبیوں سے متاثر ہو کر لکھے ہیں۔

اس کتاب کی تالیف چونکہ شروع ہی سے محض اس خیال کی بنا پر ہوئی تھی کہ عربی سیکھنے والوں کو سہولت ہو۔ اس لئے یہ مقصد ہر وقت پیش نظر رہا کہ جو کوتاہیاں اشاعت اول میں رہ گئی تھیں وہ اشاعت دوم میں نہ رہنے پائیں اور جو فرد گذاشت اشاعت دوم میں ہو گئی ہو وہ اشاعت سوم میں نہ رہنے پائے۔ اس لئے ہر اشاعت اپنی ماسبق سے گو اصولاً نہ سہی مگر فروعاً مختلف ہے۔

موجودہ اشاعت، خداتعالیٰ کی ذات سے قوی امید ہے کہ اس ضرورت کو باحسن الوجوہ پورا کر دے گی جس مقصد کے لئے یہ کوشش کی گئی تھی۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

محمد عبدالہادی خاں
محلہ جہمند۔ جلال نگر۔ شاہجہان پور




پتہ محررہ بالا اور پتہ ذیل سے طلب کریں۔

محمد عبدالغنی کتب خانہ رحیمیہ سنہری مسجد دہلی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ اللہ العلی العظیم و نصلی علی رسولہ الکریم

رب یسر ولا تعسر وتمم بالخیر



# الدرجۃ الاولیٰ

## جملہ اسمیہ خبریہ

### مسند الیہ و مسند (مبتدا و خبر)

### اسم فاعل

حصہ اول میں اب تک تم نے جس قدر جملے پڑھے ہیں وہ دو تھے (۱) جملہ فعلیہ خبریہ اور (۲) جملہ فعلیہ انشائیہ۔ جملہ کی ایک تیسری قسم جملہ اسمیہ خبریہ ہے۔

جملہ اسمیہ اس جملہ کو کہتے ہیں جس کا پہلا جزاسم ہو جملہ فعلیہ میں مُسنَد یعنی فعل پہلے ہوتا تھا اور مُسنَد الیہ یعنی فاعل اس کے بعد ہوتا تھا جملہ اسمیہ میں عموماً مسند الیہ پہلے ہوتا ہے اور مُسند بعد میں جملہ اسمیہ کے مُسنَد الیہ کو مُبتدا اور مُسنَد کو خبر کہتے ہیں

مُبتدا عام طور پر معرفہ اور خبر نکرہ آتی ہیں۔

اسم فاعل کا وزن کرنے والے یا فاعل کیلئے آتا ہے جیسے اَللّٰہُ رَازِقٌ اللہ رزق دینے والا ہے۔ اسم فاعل سے جو جملہ مرکب ہوگا وہ اکثر جملہ اسمیہ ہوگا۔

اسم فاعل کے کل چھ صیغے آتے ہیں تین مذکر کے لئے تین مونث کے لئے جیسا کہ گردان سے تم کو معلوم ہوگا۔

فَاعِلٌ فَاعِلَانِ فَاعِلُوْنَ فَاعِلَةٌ فَاعِلَتَانِ فَاعِلَاتٌ

| | | |
|---|---|---|
| ذَوْقٌ - چکھنا | نَفْسٌ جان، روح | مِسْكِيْنٌ - عاجز |
| فَضِيْحَةٌ بدنام کرنا | ضَيْفٌ مہمان | اَلرِّحْلَةُ چلا جانا |
| ظِلٌّ سایہ | عُجْبٌ غرور | دَاءٌ - بیماری |

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ رَازِقٌ | اَلرَّسُوْلُ صَادِقٌ |
| اَلرَّجُلُ جَالِسٌ | اَلْمَرْاَةُ عَالِمَةٌ |
| اَلْاِبْنُ حَاضِرٌ فِى الْبَيْتِ | سَعِيْدٌ عَالِمٌ بِالْمَرَضِ |
| اَلسُّلْطَانُ عَادِلٌ فِى الرَّعِيَّةِ | اَلْبِنْتُ ضَاحِكَةٌ عَلَيْهِ |
| اَلْعُمْرُ ضَيْفٌ رَاحِلٌ | اَلْحِمَارُ حَيَوَانٌ مِسْكِيْنٌ |
| كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ | اَللّٰهُ حَافِظٌ مِنَ الْبَلَاءِ |
| اَلصَّدِيْقُ ذَاهِبٌ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اَلْمَالُ ظِلٌّ زَائِلٌ |
| اَلْعُجْبُ دَاءٌ قَاتِلٌ | اَلْعَبْدُ شَاكِرٌ لِلّٰهِ |
| خَادِمُكَ مَانِعٌ مِنَ الدُّخُوْلِ | اَلْبِنْتُ جَالِسَةٌ فِى الْبَيْتِ |
| اَلْاَمْرَاَةُ شَارِبَةٌ | جَمِيْلٌ رَاجِعٌ مِنَ السَّفَرِ |
| اَلْحَاكِمُ ظَالِمٌ فِى الْمُعَامَلَةِ | اَلْبُخْلُ عَيْبٌ فَاضِحٌ |

## عربی میں ترجمہ کرو

اللہ رزق دینے والا ہے۔ رسول سچا ہے۔ مرد عالم ہے۔ عورت بیٹھی ہوئی ہے۔ حامد گھر میں ہے۔ حاکم منصف ہے۔ بادشاہ عالم ہے۔ حق ظاہر ہے۔ نوکر ہنس رہا ہے۔ عورت چور ہے۔ گدھا غریب جانور ہے۔ اللہ مصیبت سے بچانے والا ہے

با، تا، دال، کاف، لام، واو، ن، ہ، ظ، ل، ب، ر، ح، ش، ن، ی، ف

لڑکا مدرسہ جا رہا ہے۔ کتاب صحیح ہے۔ اس کا نوکر روک رہا ہے۔ بندہ اللہ کا شکرگذار ہے۔ تمہارا لڑکا پی رہا ہے۔ عورت پی رہی ہے۔ اس عورت کی لڑکی بیٹھی ہے۔ دوست ہنس رہا ہے۔

# اَلدَّرَجَةُ الثَّانِيَةُ

## جملہ اسمیہ خبریہ

### صِفَتِ مُشَبَّہ

صفت مشبہ بھی اسم فاعل کی ایک صورت ہے۔ اور اُن صفات کو ظاہر کرتی ہو جو مستقل اور فطری ہیں سَامِعٌ سے صرف سُننے والا معلوم ہوتا ہے مگر سَمِيْعٌ سے سُننے والا بھی معلوم ہوتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ فِطْرَۃً اور مستقلاً صفت سماعت فاعل میں پائی جاتی ہے۔ اسم فاعل کی طرح صفت مشبہ کا کوئی مقررہ وزن نہیں۔ اہل زبان جب مصدر کی صفت مشبہ جس طرح استعمال کرتے ہیں ہم اسی کو استعمال کر سکتے ہیں۔ خود بنا نہیں سکتے۔ صفت مشبہ سے بھی جو جملہ مرکب ہوگا وہ جملہ اسمیہ ہوگا۔ صِفَتِ مُشَبَّہ کے بعض اوزان یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَدْمَانُ پشیمان | قَرِيْنٌ۔ ساتھی | سُوْءٌ۔ برا | جَبَانٌ۔ بزدل |
| صَعْبٌ مشکل | إِنَاءٌ۔ برتن | صِفْرٌ۔ خالی | سَرِيْعٌ۔ تیز |
| أَحْمَرُ۔ سرخ | سَكْرَى مست عورت | حَذِرٌ۔ چوکنا | سَبِيْلٌ۔ سردار |
| حُلْوٌ۔ میٹھا | عُرْيَانٌ ننگا | جَمِيْلٌ۔ خوبصورت | مُرٌّ۔ کڑوا |

اَلْعِنَبَۃُ؟ آم　تُفَّاحٌ سیب　لَوْنٌ۔ رنگ

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ رَبُّنَا | مُحَمَّدٌ نَبِيُّنَا |
| هُوَ رَجُلٌ كَرِيْمٌ | اَلْاَمْرُ صَعْبٌ |
| اَنْتَ جَبَانٌ | اَلْاِنَاءُ صِفْرٌ |
| هُوَ اَحْمَرُ اللَّوْنِ | هِيَ نَدْمَانَةٌ |
| اَلْحَسَنُ قَرِيْنُ سُوْءٍ | هِيَ اِمْرَاَةٌ سَكْرٰى |
| اَنْتَ شُجَاعٌ | اَنَا حَزِيْنٌ |
| اَلنَّبِيُّ حَبِيْبُ اللّٰهِ | اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ |
| اِبْنُهٗ عُرْيَانٌ۔ | اَنْتِ جَمِيْلَةٌ |
| اَلْحَقُّ مُرٌّ | اَلرَّجُلُ نَدْمَانٌ |
| سَيِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُهُمْ | اَلْحَرَكَةُ سَرِيْعَةٌ |

## عربی میں ترجمہ کرو

| | | |
|---|---|---|
| اللہ سب لوگوں کا پالنے والا ہے | سعید شریف آدمی ہے | تم سرخ رنگ کے ہو |
| وہ ایک مرد بزدل ہے | تم سب بہادر ہو | بات سخت ہے |
| تو ایک مست عورت ہے | اس کا برتن خالی ہے | اس عورت کا بیٹا ننگا ہے |
| وہ سب لوگ چرکنے ہیں | دوا کڑوی ہے۔ | آم میٹھا ہے |
| قوم کے سردار قوم کے خادم ہیں | تم خوبصورت آدمی ہو | وہ (عورت) شریف ہے |
| تم شریف آدمی ہو | ہم سب بہادر ہیں | اس عورت کی لڑکی ننگی ہے |
| گھڑی تیز ہے | حسد برا ساتھی ہے۔ | |

# اَلدَّرَجَۃُ الثَّالِثَۃ

## جملہ اسمیہ خبریہ

### اِسم مُبالَغہ

صفت مشبہ کی طرح اسم مبالغہ بھی اسم فاعل ہی کی ایک صورت ہے اور ایسے موقع پر استعمال ہوتا ہے جبکہ فاعل میں کوئی خاص بات بہت زیادتی سے پائی جاتی ہو۔ سَعِیْدٌ عَالِمٌ سعید جاننے والا ہے۔ سَعِیْدٌ عَلَّامَۃٌ سعید بہت زیادہ جاننے والا ہے۔

صِفَتِ مُشَبَّہ کی طرح اسم مُبالَغہ کا بھی کوئی وزن مقرر نہیں۔ اہل زبان جس مصدر کا اسم مبالغہ جس وزن پر استعمال کرتے ہیں، ہم اسی طرح استعمال کر سکتے ہیں کسی دوسرے وزن پر نہیں بنا سکتے۔ اسم مبالغہ کے بعض وزن یہ ہیں:۔

| | |
|---|---|
| شَکُوْرٌ۔ بہت زیادہ شکر گذار | سَیَّاحٌ۔ بہت سیر کرنے والا |
| وَدُوْدٌ بہت زیادہ محبت کرنیوالا | مِعْوَانٌ۔ بہت مدد کرنے والا |
| کُبَّارٌ بہت بڑا | غَیُوْرٌ۔ بہت غیرت مند |
| عَظِیْمٌ بہت بڑا۔ | اَکَّالٌ۔ بہت کھانے والا |
| مِنْطِیْقٌ بہت بولنے والا | مِنْعَامٌ۔ بہت انعام دینے والا |
| مِقْدَامٌ بہت آگے بڑھنے والا | مِفْضَالٌ۔ بہت زیادہ فضل کرنیوالا |

---

(۱) جَمَلٌ اونٹ      غُیُوْبٌ۔ غَیْبٌ۔ چھپی بات

| | |
|---|---|
| اَللّٰہُ عَلِیْمٌ | اَللّٰہُ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ |
| اَلْکَذُوْبُ قَدْ یَصْدُقُ | اَلْعِلْمُ مِعْوَانٌ لِلْمَرْءِ |
| مَکَرُوْا مَکْرًا کُبَّارًا | سَعِیْدٌ صِدِّیْقٌ |
| اَللّٰہُ غَفُوْرٌ | خَالِدٌ رَجُلٌ مِنْطِیْقٌ |
| اَللّٰہُ مِفْضَالٌ مِنْعَامٌ | عَفْوُ اللّٰہِ عَظِیْمٌ |
| سَعِیْدٌ عَبْدٌ شَکُوْرٌ | اَلرَّجُلُ مِقْدَامٌ |
| جَمِیْلٌ رَجُلٌ وَدُوْدٌ | حَمِیْدٌ رَجُلٌ غَیُوْرٌ |
| اَلْجَمَلُ حَیَوَانٌ صَبُوْرٌ | خَالِدٌ رَجُلٌ ضَرَّابٌ |
| عَبْدُ اللّٰہِ رَجُلٌ سَیَّاحٌ | مَحْمُوْدٌ اَکَّالٌ |

## عربی میں ترجمہ کرو

اللہ تمام غیبوں کا بہت جاننے والا ہے۔ میں بہت سچ بولنے والا ہوں۔ اللہ بہت معاف کرنے والا ہے۔ علم انسان کا بہت بڑا مددگار ہے تم سب نے بہت بڑا مکر کیا۔ تم بہت سچ بولنے والے ہو۔ حمید بہت بولنے والا ہے۔ وہ بہت انعام دینے والا ہے۔ جمیل بہت جھوٹ بولنے والا ہے۔ تم بہت غیرت مند ہو۔ میں بہت سفر کرنے والا ہوں۔ تم بہت زیادہ جاننے والے ہو وہ بہت آگے بڑھنے والا ہے۔ وہ بہت مارنے والا ہے۔ میں بہت غیرت مند ہوں۔ میں بہت صبر کرنے والا ہوں۔ تو بہت کھانے والا ہے۔ اللہ بہت مہربانی کرنے والا ہے۔

# الدَّرَجَةُ الرَّابِعَةُ

## جملہ اسمیہ خبریہ

### اِسمِ تفضِیل

صِفَتِ مُشَبَّہ اور اِسمِ مُبالغہ کی طرح اِسمِ تفضیل بھی فاعل ہی کی ایک صورت ہے۔ اور ایسے موقع پر استعمال ہوتا ہے۔ جب چند چیزوں میں سے کسی ایک کو بقیہ سے اَفضل ثابت کرنا ہو۔

اسم تفضیل کا وزن مُقرّر ہے۔ اور آٹھ صیغے آتے ہیں۔ چار مذکر کے لئے اور چار مونث کے لئے۔ گردان یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَفْعَلُ | اَفْعَلَانِ | اَفْعَلُوْنَ | اَفَاعِلُ |
| فُعْلٰى | فُعْلَيَانِ | فُعْلَيَاتٌ | فُعَلٌ |

---

| | | |
|---|---|---|
| لِسَانٌ۔ زبان | اَوْسَطُ۔ درمیانی | اَطْيَبُ زیادہ عمدہ |
| اَوْهَنُ۔ زیادہ کمزور | اَلَذُّ ۔ زیادہ مزیدار | اَبْخَلُ۔ زیادہ کنجوس |
| هُدًى۔ طریقہ | عَنْكَبُوْتٌ۔ مکڑی | عِنَبٌ ۔ انگور |
| اَلْعَنْبَةُ آم | كَلْبٌ۔ کتا | اَخْرَسُ۔ گونگا |

---

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ اَكْبَرُ | خَيْرُ الْكَلَامِ كَلَامُ اللّٰهِ |
| خَيْرُ الْاُمُوْرِ اَوْسَطُهَا | هُمْ اَكَابِرُ الْقَوْمِ |

اَلتُّفَّاحُ اَطْيَبُ الْفَوَاكِهِ
اَحْسَنُ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ ﷺ
اَظْلَمُ النَّاسِ اَبْخَلُ النَّاسِ
اَلْاِنْسَانُ اَشْرَفُ الْخَلْقِ
لِسَانٌ اَخْرَسُ خَيْرٌ مِنْ لِسَانٍ كَاذِبٍ
اَوْهَنُ الْبُيُوْتِ بَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ
اَفْضَلُ الزُّهْدِ اِخْفَاءُ الزُّهْدِ

كَلْبٌ حَيٌّ خَيْرٌ مِنْ اَسَدٍ مَيِّتٍ
هِنْدٌ اَحْسَنُ مِنْ اُخْتِهَا
اَلْاِنْصَافُ اَحْسَنُ الْاَوْصَافِ
اَلْحِيْلَةُ اَنْفَعُ مِنَ الْوَسِيْلَةِ
اَلْيَوْمُ اَقْصَرُ الْاَيَّامِ
اَلْعَادَةُ اَرْسَخُ مِنَ الطَّبْعِ
اَحْسَنُ الْكَلَامِ كَلَامُ اللهِ

(۱۰)

## عربی میں ترجمہ کرو

اللہ سب سے بڑا ہے۔
تم سب سے زیادہ جاننے والے ہو
زید کی لڑکی اپنی بہن سے اچھی ہے
تو سب سے زیادہ بہادر ہے
سب سے زیادہ ظالم سب سے زیادہ بخیل ہے
جھوٹی زبان سے گونگی زبان اچھی ہے
اس کا گھر سب سے زیادہ کمزور ہے۔
زُہد کا چھپانا سب سے بڑا زہد ہے

تم سب قوم کے بڑے ہو
محمدؐ کا طریقہ سب سے اچھا طریقہ ہے
وہ اپنی ماں سے خوبصورت ہے
تم سب سے زیادہ ظالم ہو
آم سب پھلوں سے زیادہ عمدہ ہے
وقت مال سے زیادہ قیمتی ہے۔
آج کا دن سب سے طویل دن ہے۔
تم اشرف الخلق ہو

# اَلدَّرَجَۃُ الْخَامِسَۃُ

## جملہ اسمیہ خبریہ

### اِسمِ مَفْعُوْل

اِسمِ فاعِل، صفتِ مُشَبَّہ، اِسمِ تفضیل، اسمِ مبالغہ، یہ سب فاعِل کی مختلف صورتیں تھیں۔ جس پر فاعِل کا فعل واقع ہو اُس کیلئے بھی ایک وزن مفعُولٌ کا آتا ہے مَفْعُوْلٌ کے معنی ہیں "کی ہوئی چیز" یا "کرنے کے قابل چیز"
اِسمِ فاعل کی طرح اسم مفعول کے بھی چھ صیغے آتے ہیں تین مذکر کے لئے اور تین مونث کے لئے اور اس سے بھی جو جملہ مرکب ہوگا وہ اکثر اسمیہ ہوگا

مَفْعُوْلٌ مَفْعُوْلَانِ مَفْعُوْلُوْنَ مَفْعُوْلَۃٌ مَفْعُوْلَتَانِ مَفْعُوْلَاتٌ

---

مَشْغُوْلَۃٌ کام میں لگی ہوئی — مَحْرُوْمٌ۔ محروم — اَلْحِنْطَۃُ گیہوں
اَلشَّعِیْرُ جَو — مَجْهُوْلٌ۔ غیر مشہور — مَنْبُوْعٌ کیا ہوا

---

| | |
|---|---|
| اَللّٰہُ مَعْبُوْدٌ | اَلْخَبَرُ مَعْلُوْمٌ |
| اَلرَّجُلُ مَظْلُوْمٌ | اَلْخَمْرُ مَمْنُوْعٌ |
| اَلشَّاۃُ مَذْبُوْحَۃٌ | اَللَّحْمُ مَطْبُوْخٌ |
| اَلدَّجَاجَۃُ مَسْلُوْخَۃٌ | اَلْاِمْرَاۃُ مَدْفُوْعَۃٌ عَنِ الْبَابِ |
| اَللّٰہُ مَسْجُوْدُ الْخَلْقِ۔ | بِنْتُہٗ مَضْرُوْبَۃٌ۔ |

| | |
|---|---|
| اِبْنُ جَمِیْلٍ مَغْلُوْبٌ | اَلسَّرِقَةُ مَنْ مُوْمَةٌ |
| اَلْهَدِیَّةُ مَسْنُوْنَةٌ | اَلْحِنْطَةُ مَخْلُوْطَةٌ بِالشَّعِیْرِ |
| کُلُّ مَمْنُوْعٍ مَتْبُوْعٌ | کُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ |
| اَلْحَرِیْصُ مَحْرُوْمٌ | اَلْخَبَرُ مَكْتُوْمٌ |
| اَلْخَادِمَةُ مَشْغُوْلَةٌ بِالطَّبْخِ | اَلْكِتَابُ مَشْكُوْكٌ |

## عربی میں ترجمہ کرو

| | |
|---|---|
| اللہ معبود ہے | خبر معلوم ہے۔ |
| مرد مظلوم ہے | شراب منع ہے |
| بکری ذبح کی ہوئی ہے | گوشت پکّا ہوا ہے۔ |
| مرغی پکی ہوئی ہے | اسکی بیٹی دروازہ سے ہٹائی ہوئی ہے |
| عورت بیٹھی ہوئی ہے | زید عاجز ہے۔ |
| بکر کا لڑکا غیر مشہور ہے | معاملہ لکھا ہوا ہے |
| حرص بری ہے | خبر مشکوک ہے |
| نوکر پکانے میں مشغول ہے | گیہوں جَو سے ملے ہوئے ہیں۔ |
| حریص آدمی محروم ہے | چوری بری ہے |
| تحفہ دینا مسنون ہے | اللہ مخلوق کی سجدہ گاہ ہے۔ |

# الدَّرَجَةُ السَّادِسَةُ

## حروف استفہام

پہلے حصہ میں بتایا جاچکا ہے کہ حروف کی بہت سی قسمیں ہیں۔ ایک قسم "حروفِ جارّہ" تھے۔ دوسری قسم "حروفِ عطف" تھے۔ حروف کی ایک تیسری قسم "حروفِ استفہام" ہیں۔ استفہام کے معنی ہیں " پوچھنا، سوال کرنا" اور جن حروف کے ذریعہ سوال ہوتا ہے۔ وہ حروفِ استفہام کہلاتے ہیں۔
حُروفِ استفہام سے جُملہ کی ترکیب میں کوئی فرق نہیں آتا۔

أ (کیا)، هَلْ (کیا)، مَا - (کیا چیز) مَنْ - (کون)،
أَيٌّ (کیا، کون)، مَتٰى (کب) أَيْنَ - (کہاں)، كَمْ - (کتنا)
كَيْفَ (کیسا)، أَيْشَ (کیا چیز) مَاذَا - (کیسا)، أَنّٰى (کب، کہاں)

ثَمَنٌ - قیمت يَوْمُ الدِّيْنِ قیامت کا دن

أَيَظْلِمُ اللّٰهُ أَحَدًا؟ هَلْ يَكْذِبُ الرَّسُوْلُ؟
مَا تَفْعَلُ؟ أَيْنَ تَذْهَبُ؟
مَتٰى تَرْجِعُ؟ مَنْ عَلَّامَةٌ؟
مَاذَا تَسْمَعُ؟ كَيْفَ الْحَالُ؟
كَمْ تَطْلُبُ؟ أَيَّ رَجُلٍ ضَرَبْتَ؟

| | |
|---|---|
| كَيْفَ قَدِمْتَ ؟ | أَيَّانَ يَوْمُ الدِّيْنِ ؟ |
| أَيْشَ كَتَبْتَ ؟ | أَنَّى يَحْضُرُ الْمَجْلِسَ ؟ |
| مَاذَا تَطْعَمُ ؟ | كَمْ ثَمَنُ السَّاعَةِ ؟ |
| مَنْ قَدِمَ ؟ | أَيْنَ يَجْلِسُ رَشِيْدٌ ؟ |
| هَلْ يَغْرِسُوْنَ الْأَشْجَارَ ؟ | أَتَحْبِسُ الْمَرْأَةَ فِي الْبَيْتِ ؟ |

## عربی میں ترجمہ کرو

| | |
|---|---|
| کیا خدا جھوٹ بولتا ہے ؟ | کیا رسولؐ کسی پر ظلم کرتا ہے ؟ |
| تم کب جاؤ گے ؟ | تم کہاں جاؤ گے ؟ |
| کون ہے یہ آدمی ؟ | بڑا عالم کون ہے ؟ |
| تم نے کیا سنا ؟ | تم کیسے لوٹے ؟ |
| تم کتنا چاہتے ہو ؟ | کس عورت کو تم مارو گے ؟ |
| وہ کب آئے گا ؟ | قیامت کب ہو گی ؟ |
| کیا لکھتے ہو ؟ | وہ لوگ مجلس میں کیونکر آئیں گے ؟ |
| کیا کھاتے ہو ؟ | تمہاری گھڑی کی کیا قیمت ہے ؟ |
| کون گیا ؟ | زید کہاں سوتا ہے ؟ |
| کیا وہ لوگ درخت لگاتے ہیں ؟ | کیا عورت قید کی گئی ؟ |

# الدَّرَجَۃُ السَّابِعَۃُ

## ضمیر مرفوع مُنفَصِل

ضمیر کے متعلق پہلے حصہ میں بتایا جا چکا ہے کہ ضمیر کی پانچ قسمیں ہیں جن میں سے دو قسمیں منصوب متصل اور مجرور متصل تم اسی جگہ پڑھ چکے ہو تیسری قسم ضمیر مَرفُوع مُنفَصِل ہے۔

مرفوع کا مطلب تو تم جانتے ہو کہ جو ضمیر فاعل یا مبتدا ہو سکے وہ مرفوع کہلاتی ہے۔ مُنفَصِل کا مطلب یہ ہے کہ ضمیر بغیر فعل کے آئے۔ جیسے ذیل کی ضمیریں :-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | هُمَا | هُمْ | هِيَ | هُمَا | هُنَّ |
| اَنْتَ | اَنْتُمَا | اَنْتُمْ | اَنْتِ | اَنْتُمَا | اَنْتُنَّ |
| | | | اَنَا | نَحْنُ | |

تُجَّارٌ۔ تَاجِرٌ۔ سوداگر

خُدَّامٌ۔ خَادِمٌ خدمتگار

حَبْلُ الْوَرِيْدِ۔ شاہ رگ

رِجَالٌ۔ رَجُلٌ۔ مرد

نِشَاطٌ۔ نَشِيْطٌ چست

كُسَالىٰ۔ كَسْلَانُ۔ سست

هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ۔

هِيَ سَيِّدَةُ النِّسَاءِ

مَنْ هُمَا؟

نَحْنُ رِجَالٌ وَهُمْ رِجَالٌ

هُنَّ نِسْوَةٌ
كَيْفَ أَنْتُمَا؟
أَنْتُنَّ ضُيُوفٌ
أَنْتِ جَاهِلَةٌ
هُوَ شَخْصٌ مَجْهُولٌ
أَنَا مَشْغُولٌ بِالْكِتَابَةِ
أَنْتِ جَمِيلَةٌ
أَنْتُمَا ذَهَبْتُمَا إِلَى السُّوقِ

أَنْتَ مُسْلِمٌ
أَنْتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللّٰهُ؟
أَنَا سَيِّدُ الْبَشَرِ
نَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ
هِيَ حَاضِرَةٌ فِي الْبَيْتِ
نَحْنُ نِشَاطٌ
أَنْتَ كَسْلَانٌ
أَنْتُمْ خُدَّامُ الْكَعْبَةِ

## عربی میں ترجمہ کرو

| | | |
|---|---|---|
| وہی اللہ ہے | وہ (ایک عورت) عالم ہے | وہ دونوں کیسے ہیں؟ |
| وہ سب لڑکے ہیں | وہ عورتیں مہمان ہیں | تو مرد ہے |
| تم دونوں کون ہو؟ | تم سب (مرد) مہمان ہو | تم سب (عورتیں) گواہ ہو |
| میں بچہ ہوں | تو (ایک عورت) مسلمان ہے | ہم سب تاجر ہیں |
| وہ مشہور آدمی ہے | وہ (ایک عورت) سست ہے | میں مستعد ہوں |
| ہم سب لکھنے میں مشغول ہیں | ہم سب کعبہ کے خادم ہیں | وہ سب سوداگر ہیں |
| تو ایک عورت ہے | تو (ایک مرد) موجود ہے | |

# الدَّرَجَةُ الثَّامِنَةُ

اَلشَّتْمُ - گالی دینا
رَحِيْمٌ رحم کرنے والا
دَيْنٌ - قرض
قَلْبٌ - دل
هَلُوْعٌ بہت گھبرانے والا۔

حُرُوفُ بَيْتٍ
جِهَادٌ - خدا کی راہ میں لڑنا
رَاسٌ - سر
كَنْزٌ - خزانہ
اَلْسِنَةٌ - لِسَانٌ - زبان



اَللّٰهُ رَحِيْمٌ
هَلْ اَنْتَ ضَيْفٌ ؟
اَضَرَبْتَ مَحْمُوْدًا ؟
هَلْ اَنْتُنَّ دَخَلْتُنَّ ؟
هُوَ ذَاهِبٌ اِلَى الْمَدِيْنَةِ
اَهُمَا لَمْ يَطْعَمَا الْبِطِّيْخَ ؟
هِيَ اِمْرَاَةٌ جَمِيْلَةٌ
لَمْ اَشْتِمْ رَجُلًا
كَلَامُ اللّٰهِ دَوَاءُ الْقَلْبِ
دَوَاءُ الدَّهْرِ الصَّبْرُ عَلَيْهِ
حِرْفَةُ الْمَرْءِ كَنْزُهٗ

اَلرِّفْقُ رَاسُ الْحِكْمَةِ
اَنَا نَشِيْطٌ
اَاَنْتُمَا ضَرَبْتُمَا سَعِيْدًا ؟
كَمْ تَطْلُبُ ثَمَنَ الطَّرْبُوْشِ ؟
هُمْ تُجَّارُ الْبَلَدِ
لَا تَقْعُدُوْا عَنِ الْجِهَادِ
لَا تَشْتِمْ اَحَدًا
لَنْ يَشْتِمَ مَحْبُوْبٌ رَشِيْدًا
رَاسُ الْحِكْمَةِ مَخَافَةُ اللّٰهِ
اَلشَّرُّ قَلِيْلُهٗ كَثِيْرٌ
لَنْ يَهْلِكَ امْرُءٌ عَرَفَ قَدْرَهٗ

| | |
|---|---|
| وَعْدُ الْكَرِيمِ دَيْنٌ | صَاحِبُ الْغَرَضِ مَجْنُونٌ |
| اَلسِّنَةُ الْخَلْقِ اَقْدَمُ الْحَقِّ | اَلْاِنْسَانُ هَلُوعٌ |

## عربی میں ترجمہ کرو

اللہ مہربان ہے

تو مرد ہے

کیا تم ہی دونوں نے زید کو مارا؟

کیا تم ہی دو عورتیں داخل ہوئیں؟

وہ ایک مرد لٹکنے میں لگا ہوا ہے

وہ ایک عورت گواہ ہے

ہم سب مرد ہیں؟

وہ ایک عالم عورت ہے

شراب نہ پیو؟

میں کسی کو گالی نہیں دیتا۔

انسان کا خزانہ اس کا پیشہ ہے

شریف آدمی کا وعدہ قرض ہوتا ہے

کیا وہ ایک مرد مہمان ہے؟

میں چھپا ہوا ہوں

کیا اُن سب لوگوں نے زید کو مارا؟

وہ دونوں ٹوپی کی قیمت کیا مانگتے ہیں

وہ سب مہمان ہیں۔

کیا اُن ہی دونوں نے خربوزہ نہیں کھایا؟

جہاد سے بیٹھ نہ رہو۔

چور کو مار ڈالو۔

میں کسی کو گالی نہ دوں گا۔

نرمی حکمت کی جڑ ہے

وہ شخص کبھی ہلاک نہ ہوگا جو اپنے آپکو جانتا ہو

حاجتمند پاگل ہوتا ہے۔

# الدَّرَجَةُ التَّاسِعَةُ

| | | |
|---|---|---|
| حَيَاةٌ - زندگی | قِرْدٌ - بندر | عَزْلٌ - بیکاری |
| ظَفَرٌ - غلبہ | غَزَالٌ - ہرن | سِلَاحٌ - ہتھیار |
| هَزِيمَةٌ شکست | غَرِيمٌ قرض خواہ | صَيْدٌ - شکار |

اَللّٰهُ يَرْزُقُنِي الصَّلَاحَ
مَوْتٌ بِأَمَانَةٍ خَيْرٌ مِنَ الْحَيَاةِ بِخِيَانَةٍ
اَلضِّحْكُ بِلَا سَبَبٍ مِنْ قِلَّةِ الْأَدَبِ
اَلصَّبْرُ نِصْفُ الْإِيمَانِ
اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ
اِمْرَأَةٌ بِلَا حَيَاءٍ كَطَعَامٍ بِلَا مِلْحٍ
وَعْدٌ بِلَا وَفَاءٍ عَدَاوَةٌ بِلَا سَبَبٍ
اَلْقِرْدُ فِي عَيْنِ أُمِّهِ غَزَالٌ -
اَلْعِلْمُ فِي الصِّغَرِ كَالنَّقْشِ فِي الْحَجَرِ
ثَبَاتُ الْمُلْكِ بِالْعَدْلِ
بَلَاءُ الْإِنْسَانِ مِنَ اللِّسَانِ
كُلُّ شَيْءٍ يَرْجِعُ إِلَى أَصْلِهِ
غُبَارُ الْعَمَلِ خَيْرٌ مِنْ زَعْفَرَانِ الْعَزْلِ
حُبُّ الْوَطَنِ مِنَ الْإِيمَانِ
أَدَاءُ الدَّيْنِ مِنَ الدِّينِ
اَلظَّفَرُ بِالضَّعِيفِ هَزِيمَةٌ
بَرَكَةُ الْمَالِ فِي أَدَاءِ الزَّكٰوةِ
وَعْدُ الْكَرِيمِ أَلْزَمُ مِنْ دَيْنِ الْغَرِيمِ
إِيمَانُ الْمَرْءِ يُعْرَفُ بِأَيْمَانِهِ
رَفِيقُ الْعَدُوِّ عَدُوٌّ -

# عربی میں ترجمہ کرو

اللہ لوگوں کو رزق دیتا ہے۔
انسان کا امانت کے ساتھ مر جانا بد دیانتی کی زندگی سے اچھا ہے۔
بلا وجہ ہنسنا بدتمیزی ہے۔
بے حیا عورت ایسی ہے جیسے بے نمک کا کھانا۔
جھوٹا وعدہ دشمنی ہے۔
بندر اپنی ماں کی نظر میں سب سے خوبصورت ہے۔
بچپن کی تعلیم دل سے کبھی نہیں نکلتی۔
زبان مصیبت کی جڑ ہے۔
ہم وطن کی طرف لوٹتے ہیں۔
وہ اپنی اصل کی طرف رجوع کرتا ہے۔
کام کا غبار بیکاری کے زعفران سے اچھا ہے۔
کمزور پر غلبہ دراصل میں شکست ہے۔
زکوٰۃ دینے سے مال میں برکت ہوتی ہے۔
شریف آدمی اپنے وعدہ کو قرض سے زیادہ سمجھتا ہے۔
بہت قسمیں نہ کھاؤ۔ بہت قسمیں کھانے والا جھوٹا ہے۔
دشمن کے ساتھی کو بھی دشمن سمجھو۔
قرض کا ادا کرنا دین کی نشانی ہے۔

# الدَّرْجَةُ الثَّانِيَةُ

## نَوَاسِخِ جُمْلَہ

## حُرُوفِ مُشَبَّہ بِفِعْل (۱)

### اِنَّ - اَنَّ

نواسخ جملہ ہمیشہ جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں۔ اور چونکہ ان کے داخل ہونے کے بعد مبتدا اور خبر کا نام اور اعراب بدل جاتا ہے۔ اس لئے ان کو نواسخ جملہ یعنی جملہ کا منسوخ کرنے والا کہتے ہیں۔

نواسخ جملہ کی بہت سی قسمیں ہیں۔ ان میں سے ایک قسم "حروف مُشبّہ بہ فعل" ہیں یہ حروف جس وقت جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں تو مبتدا کا رفع نصب سے بدل جاتا ہے۔ اور مبتدا کا نام "حروف مُشبّہ بہ فعل، کا اسم" ہو جاتا ہے۔ خبر کا رفع باقی رہتا ہے لیکن وہ بھی مبتدا کی خبر نہیں بلکہ "حروف مشبہ بہ فعل کی خبر" کہلاتی ہے۔

اِنَّ ہمیشہ مستقل جملہ پر آتا ہے جیسے:- اِنَّ اللہَ عَلِیْمٌ۔ اِنَّ حرف مُشبّہ بہ فعل۔ اللہ اس کا اسم، علیم اس کی خبر، اِنَّ اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ اور اَنَّ ہمیشہ جملہ شکی پر داخل ہوتا ہے جیسے اِعْلَمْ اَنَّ اللہَ عَلِیْمٌ اعلم فعل امر با فاعل، اَنَّ حرف مُشبّہ بہ فعل اللہ عَلِیْم اسم و خبر، اَنَّ اپنے اسم و خبر سے مل کر مفعول بہ ہوا۔ اِعْلَمْ کا، اِعْلَمْ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

کبھی اِنَّ اور اَنَّ کے بعد ایک مَا بھی اضافہ کرتے ہیں، مَا کے آنے سے اِن کا عمل باطل ہو جاتا ہے اور حصر (یعنی ایک طرح کی خصوصیت) پیدا ہو جاتا ہے جیسے اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ (اعمال کا مدار صرف نیت پر ہے)



| | |
|---|---|
| سُرُجٌ۔ سِرَاجٌ۔ چراغ | جَوَادٌ۔ عمدہ گھوڑا |
| عَثَرٌ۔ پھسلنا | وَاطِئَةٌ نیچی |
| حَجَرٌ۔ پتھر | عَبَثٌ بیکار |



اِنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌ + اِعْلَمْ اَنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌ + اِنَّ اَحْسَنَ الْھَدْیِ ھَدْیُ مُحَمَّدٍ (صلعم) + اِنَّ الْعُلَمَاءَ سُرُجُ الْاَزْمِنَۃِ + اِنَّ الْجَوَادَ قَدْ یَعْثُرُ + اِنَّ الذُّنُوْبَ قَدْ یَصْدُقُ + اِعْلَمْ اَنَّ الشِّرْکَ ظُلْمٌ عَظِیْمٌ + اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ + اِنَّ الْقِرْدَ فِیْ عَیْنِ اُمِّہٖ غَزَالٌ + اِنَّ الْاَرْضَ الْوَاطِئَۃَ تَشْرَبُ مَاءَھَا وَمَاءَ غَیْرِھَا + اِعْلَمْ اَنَّ الْعِلْمَ فِی الصِّغَرِ کَالنَّقْشِ فِی الْحَجَرِ + اِنَّ بَلَاءَ الْاِنْسَانِ مِنَ اللِّسَانِ + اِعْلَمْ اَنَّ الْھَمَّ نِصْفُ الْھَرَمِ + اِعْلَمْ اَنَّ حُبَّ الْوَطَنِ مِنَ الْاِیْمَانِ + اِنَّ اللَّیْلَ وَالنَّھَارَ یَعْمَلَانِ فِیْکَ فَاعْمَلْ فِیْھِمَا +



# عربی میں ترجمہ کرو

بیشک خدا سننے والا ہے۔
میں جانتا ہوں کہ خدا سننے والا ہے۔
جان لو محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا طریقہ سب سے اچھا طریقہ ہے۔
کبھی بڑوں سے بھی لغزش ہو جاتی ہے۔
شرک بہت بڑا گناہ ہے۔
کبھی جھوٹا بھی سچ بول دیتا ہے۔
وہ لوگ جانتے ہیں کہ خدا قدرت والا ہے۔
اپنی ماں کی نظر میں تو بندر بھی ہرن ہوتا ہے۔
بچپن کی تربیت پتھر کا نقش ہوتی ہے۔
جان لو کہ وطن کی محبت ایمان کی نشانی ہے۔



# الدَّرَجَۃُ الحَادِیَۃُ عَشَر

## (۲) حُرُوف مُشَبَّہ بِفِعل

### لٰکِنَّ - لَیْتَ - لَعَلَّ - کَاَنَّ

حُروف مُشَبَّہ بِفِعل میں سے لٰکِنَّ جملہ سابقہ سے جو شبہ پیدا ہوتا ہے اُسکے دور کرنے کے لئے آتا ہے۔ لَیْتَ اور لَعَلَّ تمنا اور آرزو کے لئے آتے ہیں فرق یہ ہے کہ لَیْتَ امر محال کی آرزو کے لئے آتا ہے اور لَعَلَّ امر ممکن کی آرزو کے لئے، اور کَاَنَّ تشبیہ کے لئے آتا ہے۔ مثالیں ذیل میں دیکھو:-

| | | |
|---|---|---|
| شَبَابٌ جوانی | رُؤُسٌ۔ رَأسٌ سر | طَیْرٌ۔ پرندہ |
| حِدَّۃٌ غصہ | بُنْیَانٌ۔ عمارت | مَرْصُوصٌ سلیسہ پلائی ہوئی |
| عَدُوٌّ۔ دوست | حَمِیْمٌ گاڑھا | قَیِّمٌ۔ سیدھا۔ سچا |

---

اَللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِہٖ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ + لَعَلَّ اللّٰہَ یَرْزُقُنِی الصَّلَاحَ + لَیْتَ الشَّبَابَ یَعُوْدُ + کَاَنَّ عَلٰی رُؤُسِہِمُ الطَّیْرَ + اَلحِدَّۃُ حُلْوَۃٌ، وَلٰکِنَّ ثَمَرَتَہَا مُرَّۃٌ + اِنْصَحْ حَامِدًا لَعَلَّہٗ یَرْجِعُ عَنْ اَفْعَالِہِ الشَّنِیْعَۃِ + کَاَنَّہُمْ بُنْیَانٌ مَرْصُوْصٌ + اَلنَّصِیْحَۃُ مُرَّۃٌ، وَلٰکِنَّ ثَمَرَتَہَا حُلْوَۃٌ + لَیْتَنِیْ قُتِلْتُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ + اِنَّ وَعْدَ اللّٰہِ حَقٌّ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَہُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ + لَیْتَنِیْ

شَهِدْتُ مَجْلِسَ النَّبِيِّ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) ۞ كَأَنَّهُ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ
لَيْتَ زَيْدًا رَاجِعٌ مِنْ سَفَرِهٖ ۞ لَعَلَّكَ ذَاهِبٌ إِلٰى دَارِكَ ۞
كَأَنَّهُ هُوَ ۞ اَلصَّبْرُ صَعْبٌ، وَلٰكِنْ ثَمَرَتُهُ حُلْوَةٌ ۞ اَلْإِسْلَامُ
الدِّيْنُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۞ -

## عربی میں ترجمہ کرو

خدا تعالیٰ ہر بات پر قادر ہے لیکن لوگ جانتے نہیں ہیں۔
شاید خدا تم کو رزق نہیں دیتا ہے۔
وہ ایسے بیٹھے ہیں گویا اُن کے سر پر پرندہ بیٹھا ہے۔
غصہ کا نتیجہ بُرا ہے۔
اُس کو سمجھاؤ شاید وہ اپنے افعال سے باز آجائے۔
سچی بات کڑی معلوم ہوتی ہے لیکن اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔
کاش میں جہاد میں قتل کیا جاتا۔
جان لو کہ اللہ کا وعدہ سچا ہے لیکن ہم سمجھتے نہیں ہیں۔
کاش! میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتا۔
مجھ کو وہ سب اس طرح نصیحت کرتے ہیں گویا وہ میرے گھر کے دوست ہیں
کاش! مجھ کو حج کو جانا نصیب ہوتا۔
مصیبت پر صبر کرنا مشکل ہے لیکن اس کا نتیجہ اچھا ہے۔

# الدَّرَجَةُ الثَّانِيَةَ عَشَرَةَ

## اَسْمَائے اِشَارَات

ہر زبان میں اشارہ کے لئے الفاظ ہوتے ہیں۔ عربی میں بھی ہیں۔ ھٰذَا واحد مذکر قریب کے لئے، اور ذٰلِكَ بعید کے لئے ہے۔ ھٰذِهٖ واحد مؤنث قریب کے لئے ہے اور تِلْكَ بعید کے لئے ہے۔ اُولٰٓئِكَ جمع کے لئے آتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بَرِيَّةٌ۔ مخلوق | تَوَانِيْ۔ تَكَاسُلٌ۔ سستی |
| شِرْذِمَةٌ جماعت | نَاقَةٌ۔ اونٹنی |
| صُحُفٌ۔ صَحِيْفَةٌ کتاب | يَمِيْنٌ۔ داہنا ہاتھ |
| اَنْعَامٌ۔ نَعَمٌ چوپائے | كَفَرَةٌ۔ کافر |
| | فَجَرَةٌ۔ فَاجِرٌ۔ بدکار |

تِلْكَ حُدُوْدُ اللهِ ٭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ ٭ مَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ؟٭
ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ٭ تِلْكَ بَلِيَّةٌ عُظْمٰى ٭ هٰذِهٖ اِحْدَى الْكُبَرِ ٭
هٰذِهٖ نَاقَةُ اللهِ ٭ مَا هٰذِهِ التَّوَانِيْ وَالتَّكَاسُلُ فِيْ اَمْرِ اللهِ؟
اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ٭ تِلْكَ بِتِلْكَ، وَهٰذِهٖ زِيَادَةٌ ٭ اُولٰٓئِكَ
كَالْاَنْعَامِ ٭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً ٭ اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ٭
اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ٭ اُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ٭۔

أُولَٰئِكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ ۞ إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ الْحَقُّ الْمُبِينُ
أُولَٰئِكَ لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ كَبِيرٌ ۞ أُولَٰئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ
وَلَهُمْ سُوءُ الدَّارِ ۞ -



## عربی میں ترجمہ کرو

یہ شہر کی حدیں ہیں۔
سعید کے ہاتھ میں یہ کیا ہے؟
یہ بہت بڑی مصیبت ہے۔
یہ اللہ کی کتاب ہے۔
وہی جنت کے لوگ ہیں۔
وہ سب لوگ جانوروں کی طرح ہیں۔
بیشک یہ باتیں اگلی کتابوں میں ہیں
وہی تم سب سے اچھے ہیں
انہیں لوگوں کے لئے مغفرت ہے
یہ کون لڑکا ہے؟
وہ کون آدمی ہے؟
وہ سب لوگ سفر میں جانے والے ہیں

یہی تمہاری نشانی ہے۔
یہ سیدھا راستہ ہے۔
یہ تو بہت بڑی ہے۔
تحصیل علم میں یہ سستی کیسی؟
یہ تمہارے اعمال کا بدلہ ہے۔
اسمیں تمہارے لئے بہت بڑی نصیحت ہے
یہ بڑی جماعت ہے۔
وہ بُرے لوگ ہیں۔
یہ کون عورت ہے؟
یہ کس کی گھڑی ہے؟
یہ کس کی لڑکی ہے؟
یہ ترکی ٹوپی کس کی ہے؟



# اَلدَّرَجَۃُ الثَّالِثُ عَشَرَۃ

## اَسمائے موصولات

مَا، مَنْ ، اَلَّذِیْ ، اَلَّتِیْ، اَلَّذِیْنَ اسمائے موصولات ہیں۔
مَنْ عقل وسمجھ رکھنے والوں کے لئے آتا ہے اور مَا بے عقل چیزوں کیلئے آتا ہے، اَلَّذِیْ مذکر کے لئے اور اَلَّتِیْ مونث کے لئے آتا ہے، اَلَّذِیْنَ جمع کے لئے آتا ہے۔

اسم موصول کے بعد، ایک جملہ اس کا مطلب صاف کرنے کے لئے آتا ہے جس کو صلہ کہتے ہیں۔ صلہ میں ایک ایسی ضمیر ہونا ضروری ہے جو اسم موصول کی طرف راجع ہو۔ لیکن وہ ضمیر جو اسم موصول کی طرف راجع ہوتی ہے اگر صلہ میں مفعول واقع ہو تو کبھی حذف بھی ہو جاتی ہے جیسے اُسْتُرْ مَا سَتَرَ اللّٰہُ کہ اصل میں اُسْتُرْ مَا سَتَرَہُ اللّٰہُ ہے۔ ہُ ضمیر، سَتَرَ کا مفعول، اور اللہ فاعل ہے اس لئے ہُ ضمیر حذف ہوگئی۔

حَبِطَ ضائع ہو جانا
سَتْرٌ۔ چھپانا
خُسْرٌ۔ نقصان پہنچانا
اَلصُّنْعُ۔ معاملہ کرنا۔ برتاؤ کرنا
سُکُوْنٌ۔ آرام پانا۔

خَیْرُ النَّاسِ مَنْ یَنْفَعُ النَّاسَ ÷ اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِسَانِہٖ وَیَدِہٖ ÷ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُھُمْ ÷ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ

صَدَقْنَا وَعْدَهُ ٭ اَللّٰهُ الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ اللَّيْلَ ٭ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ
بِمَا يَفْعَلُوْنَ ٭ اُسْتُرْ مَا سَتَرَ اللّٰهُ ٭ اَحْسَنُ الْكَلَامِ مَا صَدَقَ
فِيْهِ قَائِلُهُ ٭ اِصْنَعْ بِنَا مَا اَنْتَ اَهْلُهُ وَلَا تَصْنَعْ بِنَا مَا نَحْنُ اَهْلُهُ ٭
اِرْحَمُوْا مَنْ فِي الْاَرْضِ يَرْحَمْكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ ٭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا
بَعْضُهُمْ اَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ٭ اُولٰئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْا اَنْفُسَهُمْ -



## عربی میں ترجمہ کرو

جو کچھ تم کرتے ہو خدا اس سے غافل نہیں ٭ جو کچھ تم کرتے ہو میں اس سے واقف ہوں ٭ وہی کرو جو خدا نے حکم دیا ہے ٭ سب سے اچھی وہ بات ہے جو لوگوں کو نفع دے ٭ یہ وہ لوگ ہیں جن کو میں جانتا ہوں ٭ لوگوں کے ساتھ وہ کرو جس کے تم اہل ہو ٭ اور وہ نہ کرو جس کے وہ اہل ہوں ٭ جس چیز کے تم مالک ہو اس میں بخل نہ کرو ٭ انسان وہی ہے جو انسانوں جیسے کام کرے ٭ جو لوگ زمین پر ہیں ان پر ظلم نہ کرو ٭ جو آسمان پر ہے تم پر ظلم نہ کرے گا ٭ خدا وہی ہے جس نے ہم کو رزق دیا ہے ٭ خدا وہی ہے جس نے ہم کو پیدا کیا ہے ٭ یہ وہی لوگ ہیں جنہوں نے جنت پائی ہے ٭



# الدَّرجۃُ الرَّابعَ عشرۃ

## نواسخ جملہ (۳)

### مَا، لَا (مشابہ بہ لَیسَ)

نواسخ جملہ کی ایک قسم حروف مشبہ بہ فعل تم پہلے پڑھ چکے ہو۔ نواسخ جملہ کی دوسری قسم مَا، لَا مشابہ بہ لیس ہیں۔ مَا، لَا جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں ان کے داخل ہونیکے بعد مبتدا مَا، لَا کا اسم اور خبر مَا، لَا کی خبر کہلاتی ہے مبتدا جو اب مَا، لَا کا اسم ہے، بدستور مرفوع رہتی ہے۔ اور خبر منصوب ہو جاتی ہے۔

مَا معرفہ اور نکرہ دونوں پر داخل ہوتا ہے اور لَا صرف نکرہ پر داخل ہوتا ہے۔ جیسے مَا زَیْدٌ قَائِمًا اور لَا عَبْدٌ هَارِبًا۔ مَا مشابہ بہ لیس، زَیْدٌ مَا کا اسم، قَائِمًا مَا کی خبر، مَا اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

کبھی مَا کی خبر پر بَاء جارہ اور اسم پر مِنْ بھی داخل ہوتا ہے اور اسوقت یہ دونوں مجرور ہو جاتے ہیں۔ اور معنی میں ایک گونہ عموم اور بڑھ جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمَۃٌ لونڈی۔ | بَشَرٌ۔ انسان |
| ضَنِیْنٌ بخیل | رَجِیْمٌ مردود۔ ملعون۔ |
| عَاصِمٌ بچانے والا۔ | عَزِیْزٌ مشکل |
| صَنَادِیْقُ۔ صَنْدُوْقٌ | مَفَاتِیْحُ۔ مِفْتَاحٌ کنجی۔ |

مَا اللّٰهُ غَافِلًا عَمَّا تَعْمَلُوْنَ + لَا رَجُلَ غَافِلًا عَنْكَ + لَا أَمَةَ غَائِبَةً + لَا شَيْءَ غَائِبًا عَنِّي + مَا هِنْدُ أُخْتَ سَعِيْدٍ + مَا حَامِدٌ صَدِيْقًا مُخْلِصًا + مَا عَلِيٌّ ابْنَ حَامِدٍ + مَا هٰذَا بَشَرًا + مَا أَنَا بِظَلَّامٍ لِلْعَبِيْدِ + مَا أَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ + مَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ + مَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ + مَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطَانٍ رَجِيْمٍ + مَا أَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ + مَا لَهُمْ مِنَ اللّٰهِ مِنْ عَاصِمٍ + مَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ + مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ +

وَمَا أَهْلُ الْحَيٰوةِ لَنَا بِأَهْلٍ + وَلَا دَارُ الْفَنَاءِ لَنَا بِدَارٍ

إِنَّ الرِّجَالَ صَنَادِيْقُ مُقْفَلَةٌ + وَمَا مَفَاتِيْحُهَا غَيْرُ التَّجَارِيْبِ

## عربی میں ترجمہ کرو

خدا ہمارے اعمال سے غافل نہیں۔ کوئی شخص موجود نہیں ہے۔ میں تم سے غافل نہیں ہوں۔ کوئی غلام غیر حاضر نہیں ہے۔ کوئی چیز مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ وہ محمود کی ماں نہیں ہے۔ حامد جھوٹا آدمی نہیں ہے۔ وہ سچا دوست نہیں ہے۔ حامد علی کا لڑکا نہیں ہے۔ یہ تو کوئی انسان نہیں ہے۔ خدا بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں ہے۔ میں کوئی غافل نہیں ہوں۔ میں ان کا کچھ وکیل نہیں ہوں۔ مسعود پاگل نہیں ہے۔ انہیں اس کے متعلق کوئی علم نہیں ہے۔ وہ کوئی شریف آدمی نہیں ہے۔

# الدَّرجَۃُ الخَامِسُ عَشَرَۃ

## نَوَاسِخ جُملہ (۴)

## لَائے نَفیِ جنس

نواسخ جملہ کی تیسری قسم لا ءنفی جنس ہے لاءنفی جنس بھی جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے۔ اور مبتدا لا کا اِسم اور خبر لا کی خبر کہلاتی ہے۔ لا کا اسم مبنی بر فتحہ یعنی ایک فتحہ سے ہوتا ہے اور خبر مرفوع ہوتی ہے۔

لا عموماً اِسم نکرہ پر داخل ہوتا ہے۔ اور سرے سے اس چیز کا انکار ہوتا ہے جس پر لا داخل ہوا ہے۔ جیسے لَا کَنْزَ اَنْفَعُ مِنَ الْعِلْمِ (کوئی خزانہ ایسا ہے ہی نہیں جو علم سے زیادہ مفید ہو)

اگر لا کسی وقت معرفہ پر داخل ہوجاتا ہے تو پھر دوسرے معرفہ کا لا کے ساتھ استعمال ضروری ہوجاتا ہے۔ لا کا عمل باطل ہوجاتا ہے۔ مبتداء خبر بدستور مبتدا، خبراور مرفوع باقی رہتے ہیں لا صرف نفی کے معنی دیتا ہے۔ جیسے :۔

لَا زَیْدٌ فِی الدَّارِ وَ لَا عَمْرٌو۔ زَیْدٌ معطوف علیہ عَمْرٌو معطوف، معطوف علیہ معطوف مل کر مبتدا، فی الدار جار مجرور قَائِمٌ کے متعلق ہوکر خبر، مبتدا خبر ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ اور اگر کبھی نکرہ مکرر آئے تو اختیار ہے۔ لا کا عمل باقی رکھو یا نہ رکھو۔

| | | |
|---|---|---|
| حَمْلٌ - بوجھ - وزن | حِلْمٌ بُردباری | كَنْزٌ - خزانہ |
| عَدْوٰی چھوت چھات | اِكْرَاهٌ جبر، زبردستی | حُمْقٌ بیوقوفی |
| اَوْفَرُ - کثیر - بہت | اَثْقَلُ وزنی - بوجھل | طِيَرَةٌ بدشگونی |



لَا كَنْزَ اَنْفَعُ مِنَ الْعِلْمِ ÷ لَا مَالَ اَرْبَحُ مِنَ الْحِلْمِ ÷ لَا مَالَ اَوْفَرُ مِنَ الْعَقْلِ لَا فَقْرَ اَعْظَمُ مِنَ الْجَهْلِ ÷ لَا حَمْلَ اَثْقَلُ مِنَ الدَّيْنِ ÷ لَا شَرَّ اَشَرُّ مِنَ الْكِذْبِ ÷ لَا كِبْرَ اَكْبَرُ مِنَ الْحُمْقِ ÷ لَا فَقْرَ اَضَرُّ مِنَ الْجَهْلِ ÷ لَا تِجَارَةَ كَالْعَمَلِ الصَّالِحِ، وَلَا رِبْحَ كَالثَّوَابِ ÷ لَا غِنٰى كَالْعَقْلِ، وَلَا فَقْرَ كَالْجَهْلِ ÷ لَا مِيْرَاثَ كَالْاَدَبِ ÷ لَا رَسُوْلَ كَالدِّرْهَمِ ÷ لَا كَرَامَةَ لِكَاذِبٍ ÷ لَا قَرِيْنَ كَحُسْنِ الْخُلُقِ ÷ لَا عَدْوٰی وَلَا طِيَرَةَ ÷ لَا اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ÷ لَا رَهْبَانِيَّةَ فِي الْاِسْلَامِ ÷ حَرُمَ الْوَفَاءُ لِمَنْ لَا اَصْلَ لَهٗ ÷ لَا دِيْنَ لِمَنْ لَا عَهْدَ لَهٗ ÷ لَا اِيْمَانَ لِمَنْ لَا اَمَانَةَ لَهٗ ÷



## عربی میں ترجمہ کرو

علم سے بڑھ کر کوئی خزانہ فائدہ مند نہیں علم سے بڑھکر کوئی خزانہ نہیں
عقل سے بڑھ کر کوئی چیز مفید نہیں - جہالت کی طرح کوئی محتاجی نہیں -
کوئی بوجھ قرض سے زیادہ نہیں - جھوٹ سے بڑھ کر کوئی چیز بری نہیں
غرور سے بڑھ کر کوئی چیز نقصان رساں نہیں - جہالت سے بڑھکر کوئی محتاجی نہیں

نہ نیک کاموں کی طرح کوئی تجارت نفع مند ہے۔ اور نہ ثواب کی طرح نفع ہے جھوٹ نہ بولو، جھوٹے کی کوئی عزت نہیں۔ دین کے معاملہ میں کسی پر کوئی زبردستی نہیں ہے۔ اسلام میں چھوت چھات اور بدشگونی نہیں ہے۔ کمینہ سے کوئی وفا نہیں۔ جس کی بات نہیں اس کا دین نہیں جس میں امانت نہیں اس کا ایمان نہیں۔



# اَلدَّرجَۃُ السَّادِسُ عَشَرَۃ

## مُضَاعَفْ مَہموزْ

اس سے قبل کہ ہم تمہیں مُضاعَفْ ومہموز کے متعلق کچھ بتائیں چند ابتدائی امور کا جان لینا نہایت ضروری ہے۔

اگر تم سے سوال کیا جائے کہ ذَھَبَ کیا صیغہ ہے؟ تو تم یہی کہو گے کہ ذَھَبَ صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی ہے۔ کیونکہ ذَھَبَ فَعَلَ کے وزن پر ہے اور فَعَلَ صیغۂ واحد مذکر غائب فعل ماضی ہے یعنی جس طرح فَعَلَ میں تین حرف اور تینوں کو فتحہ (زبر) ہے۔ اسی طرح ذَھَبَ میں تین حرف اور تینوں کو فتحہ (زبر) ہے یا مثلاً نَصَرُوا صیغۂ جمع مذکر غائب فعل ماضی ہے کیونکہ یہ فَعَلُوا کے وزن پر ہے یعنی جس طرح فَعَلُوا میں چار حرف اور چوتھا آخر کا حرف واو ماقبل مضموم ہے اسی طرح نَصَرُوا میں چار حرف اور چوتھا آخری حرف واو ماقبل مضموم ہے۔ تو اس طرح وزن کرتے ہوئے جو حرف ذَھَبَ اور نَصَرُوا

کا فَعَلَ اور فَعَلُوْا کی فاء کے مقابل آئے گا۔ وہ فاء کلمہ کہلائے گا۔ اور جو حرف عین اور لام فَعَلَ اور فَعَلُوْا کے مقابل آئینگے۔ وہ عین اور لام کلمہ کہلائینگے واؤ جو دونوں میں یکساں ہے۔ وہ علامت جمع مذکر غائب ہے۔ وہ دونوں جگہ ہمیشہ یکساں رہے گا۔ تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث کی علامت کے لئے جو حرف آتے ہیں۔ وہ ہمیشہ دونوں جگہ یکساں ہونگے۔ مثلاً:۔ ذَهَبَ کی ذال، فاء کلمہ، ہ، عین کلمہ، ب:۔ لام کلمہ کہلائیں گی۔

پہلے حصہ میں تم نے پڑھا ہے کہ ماضی معروف کا پہلا اور تیسرا حرف یعنی فاء کلمہ اور لام کلمہ ہمیشہ مفتوح ہوتی ہے۔ اور دوسرے حرف یعنی عین کلمہ کو تینوں حرکتیں آتی ہیں جیسے ضَرَبَ، کَرُمَ، سَمِعَ علی ہذا القیاس مضارع کے تیسرے حرف یعنی عین کلمہ کو تینوں حرکتیں آتی ہیں۔ اس لئے کبھی کسی مصدر کے ماضی و مضارع کے عین کلمہ کی حرکت یکساں ہوتی ہے کبھی مختلف ہوتی ہے۔ یہ آسانی سے معلوم ہو جانے کیلئے کہ فلاں مصدر کے ماضی و مضارع کی کیا حرکت ہے یہ اصطلاح مقرر کر لی گئی ہے کہ فلاں مصدر فلاں باب سے ہے مثلاً باب نَصَرَ یَنْصُرُ سے وہ تمام مصادر کہلائیں گے۔ جن کی ماضی میں عین کلمہ کو فتحہ اور مضارع میں ضمہ ہوگا۔ یا باب ضَرَبَ یَضْرِبُ سے وہ تمام مصادر سمجھے جاوینگے جن کی ماضی میں عین کلمہ کو فتحہ اور مضارع میں عین کلمہ کو کسرہ ہوگا۔ کثیر الاستعمال ابواب یہ ہیں: نَصَرَ یَنْصُرُ ضَرَبَ یَضْرِبُ، کَرُمَ یَکْرُمُ، فَتَحَ یَفْتَحُ۔ سَمِعَ یَسْمَعُ۔

وہ تمام حروف جو فاء، عین، لام، کے مقابل واقع ہوتے ہیں

حروف اصلیہ کہلاتے ہیں۔

عربی میں الف ہمیشہ ساکن ہوتا ہے۔ اس لئے نہ کبھی وہ شروع میں آسکتا ہے۔ اور نہ کبھی اس پر کوئی حرکت آسکتی ہے۔ بلکہ الف کی صورت میں جو متحرک ہوتا ہے وہ ھمزہ ہوتا ہے۔

اگر کسی مصدر کے کسی مشتق کے تمام صیغوں کی گردان کی جائے، تو وہ صَرْفِ کبیر کہلاتی ہے۔ اور اگر تمام مشتقات کا ایک ایک صیغہ لے لیا جائے تو یہ صَرْفِ صَغِیر کہلاتی ہے جیسے کہ ذیل میں آنے والی گردان ہے

ان ابتدائی امور کے بعد ہم اصلی مقصد کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

اگر کسی لفظ کے حروف اصلیہ میں سے دو حرف ایک جنس کے ہوں تو اس کو مُضَاعَف کہتے ہیں۔ مضاعف کے معنی ہیں "دگنا" پھر مضاعف کے ہم جنس دونوں حرفوں میں سے اگر پہلا ساکن ہو تو خیر ورنہ ساکن کرکے دوسرے میں مُدغم کر دیتے ہیں اور دوسرا حرف مشدد پڑھا جاتا ہے جیسے:۔ مَدَّ کہ اصل میں مَدَدَ تھا۔ پہلی دال کو ساکن کرکے دوسری میں مدغم کر دیا۔ اور اب دوسری دال مُشَدَّدْ پڑھی جاتی ہے۔

ماضی میں، معروف ہو یا مجہول، پانچویں صیغے تک تو ادغام باقی رہیگا۔ اور چھٹے صیغے سے آخر تک پھر ادغام نہ ہوگا۔ بلکہ دونوں حرف الگ الگ پڑھے جائینگے جیسے:۔ مَدَّ، مَدَّا، مَدُّوْا، مَدَّتْ، مَدَّتَا، مَدَدْنَ، مَدَدْتَ الخ

مضارع میں صرف جمع مؤنث غائب اور حاضر کے صیغوں میں ادغام نہ ہوگا۔ باقی بارہ صیغوں میں ادغام ہوگا۔ آمر میں اگر ہمزۂ وصل شروع میں نہ ہوگا

توآخر کو تینوں حرکتیں آئیں گی۔ ورنہ معمولی ہوگا۔ مزید تفصیل گردان میں دیکھو۔

اگر کسی لفظ کے حروف اصلیہ میں سے کوئی حرف ہمزہ ہو تو ایسے لفظ کو مہموز کہتے ہیں۔ مہموز کے معنی ہیں وہ لفظ جس میں ہمزہ ہو۔ پھر اگر ہمزہ فاء کلمہ کی جگہ ہو تو مہموز الفاء اور عین کلمہ کی جگہ ہو تو مہموز العین اور لام کلمہ کی جگہ ہو تو مہموز اللام کہلاتا ہے۔

مہموز کے ماضی و مضارع کی گردانیں صحیح کی طرح ہیں صرف مضارع مجہول میں ہمزہ واؤ سے بدل جاتا ہے اور امر میں اگر پہلے لفظ سے ملا کر پڑھا جائے تو ہمزۂ وصل آتا ہے اور معمولی امر کی طرح ہوتا ہے جیسے فَاسْئَلْ اَهْلَ الْقَرْيَةَ اور اگر ماقبل سے متصل نہ ہو تو دو حرفی ہوگا۔ اور ہمزۂ وصل نہ آئے گا جیسے: سَلْ عَنْ حَسَبِ الرَّجُلِ۔

## صَرْفِ صَغِیر مُضَاعَف

| باب | ماضی معروف | مضارع معروف | مصدر معروف | اسم فاعل | ماضی مجہول | مضارع مجہول | مصدر مجہول | اسم مفعول | امر | نہی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَصَرَ يَنْصُرُ | مَرَّ | يَمُرُّ | مَرًّا | مَارٌّ | مُرَّ | يُمَرُّ | مَرًّا | مَمْرُوْرٌ | مُرِّ | لَا تَمُرِّ لَا تَمْرُرْ |
| ضَرَبَ يَضْرِبُ | فَرَّ | يَفِرُّ | فِرَارًا | فَارٌّ | فُرَّ | يُفَرُّ | فِرَارًا | مَفْرُوْرٌ | فِرَّ اِفْرِرْ | لَا تَفِرَّ لَا تَفْرِرْ |
| فَتَحَ يَفْتَحُ | كَرَّ | يَكَرُّ | كَرًّا | كَارٌّ | كُرَّ | يُكَرُّ | كَرًّا | مَكْرُوْرٌ | كَرَّ اِكْرَرْ | لَا تَكَرَّ لَا تَكْرَرْ |

## صَرْفِ صَغِیْر مَہْمُوْز

| باب | ماضی معروف | مضارع معروف | مصدر معروف | اسم فاعل | ماضی مجہول | مضارع مجہول | مصدر مجہول | اسم مفعول | امر | نہی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مہموز الفاء | اَمَرَ | یَاْمُرُ | اَمْرًا | اٰمِرٌ | اُمِرَ | یُؤْمَرُ | اَمْرًا | مَاْمُوْرٌ | مُرْ اُؤْمُرْ | لَا تَاْمُرْ |
| مہموز العین | سَاَلَ | یَسْاَلُ | سُؤَالًا | سَائِلٌ | سُئِلَ | یُسْاَلُ | سُؤَالًا | مَسْئُوْلٌ | سَلْ اِسْاَلْ | لَا تَسْاَلْ |
| مہموز اللام | بَدَأَ | یَبْدَأُ | بَدْوًا | بَادِئٌ | بُدِئَ | یُبْدَأُ | بَدْوًا | مَبْدُوْءٌ | اِبْدَأْ | لَا تَبْدَأْ |

## اَلدَّرَجَةُ السَّابِعَ عَشَرَةَ

## مَہْمُوْز و مُضَاعَف

(مشق)

ضَلَالَةٌ - گمراہی - گمراہ ہونا۔
جَلَالٌ - بزرگی۔
حَسَبٌ - ذاتی شرافت
سَہْمٌ - تیر
مَسٌّ - پہنچنا
مُزْجَاةٌ حقیر

نَوَالٌ - بخشش
دَلَالَةٌ - راہنمائی
رَوْحٌ - مہربانی
نُفُوْذٌ - گھس جانا
بِضَاعَةٌ پونجی
ضُرٌّ - تکلیف

جَلَّ جَلَالُهُ وَعَمَّ نَوَالُهُ + خَيْرُ الْأَصْحَابِ مَنْ يَدُلُّكَ عَلَى الْخَيْرِ +
حَرَكَاتُ الْعُيُوْنِ تَدُلُّ عَلَى مَا فِي الْقُلُوْبِ + إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ
بِالْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ + وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ +
سَلْ عَنْ حَسَبِ الرَّجُلِ وَلَا تَسْئَلْ عَنْ نَسَبِهٖ + اَلصَّنَاعَةُ
فِي الْكَفِّ أَمَانٌ مِنَ الْفَقْرِ + لِسَانُكَ سَيْفٌ قَاطِعٌ بِيَدِ أُ
بِكَ، وَكَلَامُكَ سَهْمٌ نَافِذٌ يَرْجِعُ إِلَيْكَ + فِرَّ مِنَ الْمَجْنُوْمِ
كَمَا تَفِرُّ مِنَ الْأَسَدِ + اَلدَّالُّ عَلَى الْخَيْرِ كَفَاعِلِهٖ ، وَالدَّالُّ
عَلَى الشَّرِّ كَفَاعِلِهٖ + مَسَّنَا وَأَهْلَنَا الضُّرُّ + رُدَّتْ بِضَاعَتُنَا
الْمُزْجَاةُ إِلَيْنَا + لَا تَيْأَسُوْا مِنْ رَوْحِ اللّٰهِ + اَلْقَلْبُ مَقَرُّ
الْفَضِيْلَةِ وَالرَّذِيْلَةِ + اَلْإِنْتِظَارُ أَشَدُّ مِنَ الْمَوْتِ + عَيْبَتُهُ
فِرَارُهٗ + اَلْفِرَارُ فِي وَقْتِهٖ ظَفَرٌ + إِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ +
اَلْحَرَكَةُ بَرَكَةٌ ، وَالتَّوَانِي هَلَكَةٌ ، وَالْكَسَلُ شُوْمٌ + ے
وَلَا تَظُنَّنَّ بِرَبِّكَ سُوْءَ ظَنٍّ + فَإِنَّ اللّٰهَ أَوْلٰى بِالْجَمِيْلِ



## عربی میں ترجمہ کرو

اللہ کی شان بڑی اور اس کی قدرت عظیم ہے۔ دوست وہ ہے۔ جو نیکی کی طرف متوجہ کرے۔ انسان کی حرکت دل کی بات بتا دیتی ہے۔ خدا نے ہم کو انصاف کا حکم کیا ہے۔ لوگوں کو نماز کا حکم کرو۔ کسی کی ذات پات کو نہ پوچھو۔

کاموں کو پوچھو۔ انسان کی زبان کاٹنے والی تلوار ہے۔ جو خود اسی سے ابتدا کرتی ہے۔ ہاتھ میں ہنر محتاجی سے بے فکری ہے۔ بروں سے ایسے بھاگو جیسے بلا سے بھاگتے ہو۔ ان کی پونجی انہیں کو واپس کر دو۔ جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے بھاگتے ہو۔ اُن کو اور ان کے متعلقین کو تکلیف ہے۔ انسان کا دل بھلائیوں کا خزانہ ہوتا ہے۔

# اَلدَّرَجَةُ الثَّامِنْ عَشَرَةْ

## مفعول فیہ

جس طرح کام کے لئے کام کرنے والے یعنی فاعل کی ضرورت ہوتی ہے۔ مفعول بہ کی ضرورت ہے۔ اسی طرح وقت اور جگہ کی بھی ضرورت ہوتی ہے کہ جس وقت اور جہاں کام کیا جائے۔ جملہ میں جو لفظ وقت یا جگہ بتائے وہ مفعول فیہ ہے۔ مفعول بہ کی طرح مفعول فیہ بھی منصوب ہوتا ہے۔

اسمائے ذیل اکثر مفعول فیہ واقع ہوتے ہیں۔

قَبْلُ، بَعْدُ، فَوْقُ، تَحْتُ۔ قَطُّ۔ قُدَّامُ۔ وَرَاءَ۔ حَيْثُ۔ إِذَا۔ إِذْ۔ مَعَ۔ نَحْوَ۔ أَيْنَ۔ أَنَّى۔ عِنْدَ۔ لَدَى۔ مَتَى، كَيْفَ۔ أَيَّانَ۔ مُنْ۔ مُنْذُ

---

قَهْرٌ۔ غلبہ　　　جِيلٌ۔ خاندان نسل

بَوَارٌ۔ ہلاکت　　　شُمُوخٌ۔ بلندی

جَارٌ۔ ہمسایہ۔ پڑوسی

اَلْعُذْرُ عِنْدَ كِرَامِ النَّاسِ مَقْبُوْلٌ ۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ اَقْدَامِ اُمَّهَاتِكُمْ ۔
اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقَاكُمْ ۔ لَا رَاحَةَ مَعَ الْحَسَدِ ۔ اَفْضَلُ الْجِهَادِ
كَلِمَةُ حَقٍّ عِنْدَ سُلْطَانٍ جَائِرٍ ۔ كُلُّ جِيْلٍ مَعَ جِيْلِهٖ يَلْعَبُ ۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ
ظِلَالِ السُّيُوْفِ ۔ حَلُّوْا دَارَ الْبَوَارِ ۔ خُذِ الْحِكْمَةَ اَيْنَمَا وَجَدْتَ ۔
قُدَّامَنَا جِبَالٌ شَامِخَةٌ ۔ اُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ ۔ اَلْعَفْوُ عِنْدَ الْاِقْتِدَارِ
عِنَ الْاِقْتِدَارِ ۔ اَنَا ذَاهِبٌ نَحْوَ الْبِلَادِ الشَّرْقِيَّةِ مِنَ الْهِنْدِ ۔ سَلْ عَنِ
الرَّفِيْقِ قَبْلَ الطَّرِيْقِ وَعَنِ الْجَارِ قَبْلَ الدَّارِ ۔ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ
اِنَّ لَدَيْنَا اَنْكَالًا وَّجَحِيْمًا ۔

## عربی میں ترجمہ کرو

آسمان ہمارے اوپر ہے ۔ زمین ہمارے قدموں کے نیچے ہے ۔ اللہ کے نزدیک وہ ہی سب سے عزت والا ہے جو سب سے زیادہ متقی ہو ۔ لوگوں کو معذور سمجھو کہ شریف کے نزدیک عذر مقبول ہوتا ہے ۔ سب سے مشکل کام ظالم کے سامنے حق بات کہنا ہے ۔ حسد کے ساتھ کوئی آرام نہیں ۔ محمود میرے پاس حامد کے ساتھ آیا تھا ۔ جنت تلوار کے سایہ کے نیچے ہے ۔ جنت تمہاری ماں کی رضامندی سے حاصل ہوگی ۔ قوم تباہی کے گھر میں اتری ۔ نیک لوگ جنت میں داخل ہونگے ۔ حکمت کو لے لو جہاں تم اُسے پاؤ ۔ راستہ سے پہلے ساتھی کے متعلق دریافت کرلو ۔ اور گھر سے پہلے پڑوسی کے متعلق دریافت کرلو ۔

# الدَّرَجَۃُ التَّاسِعُ عَشَرَۃ

## مَفْعُوْل لَہٗ و مَفْعُوْل مُطْلَق

کام کرنے کی "وجہ اور سبب" بھی ہوتا ہے۔ ضَرَبْتُ سَعِیْدًا تَادِیْبًا میں تَادِیْبًا مفعول لہ ہے کیونکہ مفعول لہٗ اس کو کہتے ہیں جس کی وجہ سے کام کیا جائے۔ ظاہر ہے کہ اس مثال میں سعید کو مارنے کی وجہ تادیب یعنی ادب سکھانا ہے۔

کبھی جملہ میں جو فعل مستعمل ہوتا ہے۔ اس کا مصدر بھی استعمال کرتے ہیں جیسے بَلَغَ زَیْدٌ مَبْلَغًا۔ بَلَغَ فعل ہے۔ اور مَبْلَغًا اسی بَلَغَ کا مصدر ہے۔ مصدر کے استعمال سے غرض زور و تاکید ہوتی ہے۔ اس جملہ کے معنی ہیں "زید بہت دور پہنچ گیا"۔ اس جملہ میں مَبْلَغًا مفعول مطلق ہے۔ گویا یوں سمجھو کہ مفعول مطلق اسی فعل کا مصدر ہوتا ہے۔ جو جملہ میں پہلے استعمال کیا جا چکا ہے۔ تاکید کے لئے آتا ہے۔ دیگر مفاعیل کی طرح یہ دونوں مفعول بھی منصوب ہوتے ہیں۔

---

| | | |
|---|---|---|
| اَلْقَصُّ بیان کرنا | نِبَالٌ۔ نَبْلٌ تیر | بُلُوْغٌ۔ پہنچنا |
| صَبٌّ برسانا | خَنَقٌ گلا گھونٹنا | شَقٌّ۔ پھاڑنا |
| خَشْیَۃٌ خوف | حَذَرٌ ڈر۔ خوف | اِمْلَاقٌ فقر و فاقہ |
| اَصَابِعُ اِصْبَعٌ انگلی | اٰذَانٌ۔ اُذُنٌ کان | اَلصَّوَاعِقُ۔ صَاعِقَۃٌ بجلی |

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ أَحْسَنَ الْقَصَصِ ۔ بَلَغَ سَعِيْدٌ مَبْلَغًا عَظِيْمًا ۔
إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِيْنًا ۔ قَدْ ضَلَّ ضَلَالًا بَعِيْدًا ۔ إِنَّا
صَبَبْنَا السَّمَاءَ صَبًّا ، ثُمَّ شَقَقْنَا الْأَرْضَ شَقًّا ۔ لَا تَقْتُلُوْا
أَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ إِمْلَاقٍ ۔ جَعَلُوْا أَصَابِعَهُمْ فِيْ آذَانِهِمْ
مِنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ۔ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا ۔
ضَرَبُوْا سَعِيْدًا ضَرْبًا شَنِيْعًا ۔ نَصَرُوْا عَلِيًّا أَدَاءً لِلْوَاجِبِ ۔
لَا تَعْمَلْ شَيْئًا مِنَ الْخَيْرِ رِيَاءً وَلَا تَتْرُكْهُ حَيَاءً ۔

| | |
|---|---|
| وَمَا حُبًّا سَعَتْ قَدَمِيْ إِلَيْهِمْ | وَلٰكِنْ خِفْتُ مِنْ ضَرْبِ النِّبَالِ |
| وَكُنْتُ إِذَا الصَّدِيْقُ أَرَادَ غَيْظِيْ | وَأَشْرَقَنِيْ عَلَى حَنَقٍ بِرِيْقِيْ |
| غَفَرْتُ ذُنُوْبَهُ وَعَفَوْتُ عَنْهُ | مَخَافَةَ أَنْ أَعِيْشَ بِلَا صَدِيْقِ |
| تَرَاهُمْ خَشْيَةَ الْأَضْيَافِ خُرْسًا | يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ بِلَا أَذَانِ |

## عربی میں ترجمہ کرو

سعید نے مجھ کو ایک بہت اچھا قصہ سنایا ۔ حامد نے اپنی کوشش سے بڑا مرتبہ پایا ۔ میں نے دروازے کو بہت اچھی طرح کھول لیا ۔ محمود سخت گمراہ ہو گیا ۔ خدا نے خوب پانی برسایا ۔ کھیتی خوب اچھی طرح اُگ آئی ۔ وہ لوگ اپنی اولاد کو فاقہ کے خیال سے قتل کرتے ہیں ۔ وہ بجلی کے خوف سے کانوں میں انگلیاں رکھ لیتے ہیں ۔ حامد نے اپنے اوپر سخت ظلم کیا ۔

سعید کو آج اُس کے اُستاد نے بُری طرح مارا۔ ہم نے اپنا فرض ادا کرنے کے خیال سے علی کی مدد کی۔ نہ کوئی اچھا کام وہ لوگ دکھانے کے لئے کرتے ہیں۔ اور نہ کسی کام کو شرم کی وجہ سے ترک کرتے ہیں۔ میں آپ کے یہاں خوشی سے نہیں آیا ہوں۔ میں اپنے دوستوں کے قصور معاف کردیتا ہوں۔



# اَلدَّرَجَۃُ العِشرُوْن

## شرط وجزا

شرط وجزا دو علیحدہ علیحدہ جملے ہوتے ہیں۔ جن میں سے دوسرا پہلے پر موقوف ہوتا ہے۔ پہلے کو شرط اور دوسرے کو جزا کہتے ہیں۔ جیسے :-
اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰہَ یَنْصُرْکُمُ اللّٰہُ (اگر تم خدا کی مدد کروگے تو خدا تمہاری مدد کرے گا۔ ظاہر ہے کہ دوسرے جملہ " خدا تمہاری مدد کرے گا" کا ظہور پہلے جملے کے بعد ہوگا۔

حروف شرط اِنْ، اِذَا، لَوْ، اَمَّا ہیں۔

اِنْ گو ماضی پر داخل ہو مگر استقبال کے معنیٰ دیتا ہے۔ اور ایسے جملہ پر داخل ہوتا ہے۔ جو یقینی نہ ہو جیسے مثال بالا یقینی جملوں پر ہمیشہ اِذَا آتا ہے جیسے اِذَا تَمَّ الْعَقْلُ نَقَصَ الْکَلَامُ کہ عقل کی تکمیل کے ساتھ نقصان کلام یقینی ہے

کو ہمیشہ ماضی کے لئے آتا ہے جیسے لَوْلَا الْعُلَمَاءُ لَهَلَكَ الْاُمَرَاءُ اگر علماء نہ ہوتے تو امراء ہلاک ہو جاتے۔ کہ اصل میں لَوْلَمْ يَكُنِ الْعُلَمَاءُ الخ تھا۔ اور مضارع منفی بہ لَمْ ماضی ہی ہے۔ اَمَّا بیان سابق کی تفصیل کرتا ہے۔

جس وقت شرط و جزا دونوں، یا صرف شرط فعل مضارع ہو، تو مضارع کو جزم دینا ضروری ہے۔ اور اگر صرف جزا فعل مضارع ہو تو مضارع کا جزم و رفع دونوں صحیح ہیں۔

اگر جزا فعل ماضی بغیر قَدْ کے ہو تو جزا پر فاء جزائیہ لانا صحیح نہیں، جیسے مَنْ شَبِعَ عَزَّ اور اگر جزا مضارع مثبت یا منفی بہ لَا ہو تو جزا پر فاء جزائیہ کا لانا اور نہ لانا دونوں صحیح ہیں۔ اور یہ دونوں صورتیں نہ ہوں تو فاء کا لانا ضروری ہے۔ اَمَّا کی جزا پر بہر حال فاء جزائیہ آئے گی۔

ذیل کے نو اسماء بھی حروف شرط کا کام دیتے ہیں۔

مَنْ - مَا - مَهْمَا - اَيٌّ - حَيْثُمَا - اِذْمَا - مَتٰى - اَيْنَمَا - اَنّٰى

---

| | |
|---|---|
| جَنَحَ جھکنا | سَمَحَ - فراخدلی کرنا |
| اَلصَّغَارُ - ذلیل ہونا | كَلَّ - گونگا ہونا |

---

اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمُ اللّٰهُ ٭ اِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا ٭ اِذَا مَلَكْتَ فَاسْمَحْ ٭ اِذَا تَمَّ الْعَقْلُ نَقَصَ الْكَلَامُ ٭ لَوْلَا الْعُلَمَاءُ لَهَلَكَ الْاُمَرَاءُ ٭ مَنْ عَرَفَ اللّٰهَ كَلَّ لِسَانُهُ كَلَّ مَقَالُهُ

مَنْ قَنَعَ عَزَّ وَجَلَّ، وَمَنْ طَمِعَ صَغُرَ وَذَلَّ ÷ مَنْ طَلَبَ الْعِزَّ طَلَبَهُ بِالطَّاعَةِ، وَمَنْ طَلَبَ الْغِنٰى طَلَبَهُ بِالْقَنَاعَةِ ÷ مَنْ كَتَمَ سِرَّهُ بَلَغَ مُرَادَهُ ÷ مَنْ عَذُبَ لِسَانُهُ كَثُرَ إِخْوَانُهُ - اَلْكَرِيْمُ إِذَا عُذِرَ غَفَرَ، وَإِذَا عَثَرَ بِسَيِّئَةٍ سَتَرَ ÷ مَنْ عُرِفَ بِشَيْءٍ نُسِبَ إِلَيْهِ ÷ اَلْحُرُّ حُرٌّ وَإِنْ مَسَّهُ الضُّرُّ ÷ إِذَا كَثُرَتِ الْمَقْدِرَةُ قَلَّتِ الشَّهْوَةُ ÷ إِذَا حَلَلْتَ مَجْلِسًا فَاقْصُدْ رِضَى الْجَمَاعَةِ



## عربی میں ترجمہ کرو

اگر ہم خدا کے مذہب کی مدد کریں تو خدا ہماری مدد کریگا ÷ اگر تم صلح کی طرف جھکو گے تو میں بھی جھکوں گا ÷ اگر اسلام نہ ہوتا تو دنیا ہلاک ہو جاتی ÷ اگر تم چوری کرو گے تو تمہارا ہاتھ کاٹا جائے گا ÷ انسان جب دشمن پر قابو پالے تو فراخدلی سے کام لے ÷ جب انسان کی عقل کامل ہو جاتی ہے۔ تو اس کی گفتگو کم ہو جاتی ہے ÷ اگر علم نہ ہوتا تو ہم کو کچھ نہ معلوم ہوتا ÷ اگر تم خدا کو پہچان لو گے تو تمہاری زبان گونگی ہو جائے گی ÷ اگر تم عزت چاہتے ہو تو فرمانبرداری کرو ÷ جو شخص مالداری چاہتا ہے تو یہ قناعت سے ملے گی ÷ جس کی زبان میٹھی ہوگی اس کے دوست بہت ہو جائیں گے ÷



# اَلدَّرَجَۃُ الْحَادِیَۃُ وَالْعِشْرُوْنَ

## حُرُوْفِ جَارَّہ

بَاؤ تَاؤ کَافُ وَلَامُ وَوَاؤُ مُنْذُ وَمُذْ خَلَا

رُبَّ، حَاشَا، مِنْ، عَدَا، فِیْ، عَنْ اِلٰی حَتّٰی عَلٰی

بِشْرٌ - چہرہ | نَوْرٌ - مور، آم کا پھول | لَبِیْبٌ - عقلمند

نَجِیْبٌ - نسلی اونٹ | عَطَنٌ وہ جگہ جہاں اونٹ باندھے جاتے ہیں

نَصْلٌ - کانٹا | اُکْلَۃٌ ایک بیماری ہے | نَقْمَۃٌ - ہلاکی

سَمَکَۃٌ مچھلی | صَوْلٌ - حملہ | حَتْفٌ - موت

مُجُوْنٌ مذاق | اَلْاَعْرَاقُ حسب ونسب

اَلْحَیَاءُ شُعْبَۃٌ مِنَ الْاِیْمَانِ + رُبَّ کَلِمَۃٍ سَلَبَتْ نِعْمَۃً + اَلْبِشْرُ دَالٌّ عَلَی السَّخَاءِ کَمَا یَدُلُّ النَّوْرُ عَلَی الثَّمَرِ + یَحِنُّ اللَّبِیْبُ اِلٰی وَطَنِہٖ کَمَا یَحِنُّ النَّجِیْبُ اِلٰی عَطَنِہٖ + شَہَادَۃُ الْفِعَالِ اَعْدَلُ مِنْ شَہَادَۃِ الرِّجَالِ + اَلْغِیْبَۃُ اَشَدُّ مِنْ شُرْبِ الْخَمْرِ + رُبَّ رَاْسٍ حَصِیْدُ لِسَانٍ + اَکَلْتُ السَّمَکَۃَ حَتّٰی رَاْسِہَا + رُبَّ قَوْلٍ اَشَدُّ مِنْ صَوْلٍ + اَدَاءُ الدَّیْنِ مِنَ الدِّیْنِ + تَاللّٰہِ اِنَّکَ لَفِیْ ضَلٰلِکَ الْقَدِیْمِ + مَا رَاَیْتُ مُنْذُ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ

کثیر الاستعمال حروف جارّہ تو پہلے ہی حصہ میں بتائے جا چکے ہیں - یہاں بقیہ حروف کا بیان ہے - حروف جارہ سترہ ہیں -

ذَهَبَ الْقَوْمُ عَدَا سَعِيْدٍ ۔ قَامُوْا حَاشَا حَامِدٍ ۔ مَا رَجَعَ عَلِيٌّ مُنْذُ أُسْبُوْعٍ ۔ اَلْجَهْلُ فِي الْقَلْبِ كَالْوَكَلْتِ فِي الْجِسْمِ ۔ رُبَّ سُكُوْتٍ أَبْلَغُ مِنْ كَلَامٍ ۔ رُبَّ طَلَبٍ جَرَّ إِلَى حَرْبٍ ۔ رُبَّ كَلِمَةٍ أَدَّتْ إِلَى نِقْمَةٍ ، وَحَرْفٍ أَدَّى إِلَى حَتْفٍ ۔ يَدُ اللّٰهِ عَلَى الْجَمَاعَةِ ۔ كَثْرَةُ الْمُجُوْنِ نَوْعٌ مِنَ الْجُنُوْنِ ۔ طَهَارَةُ الْأَخْلَاقِ مِنْ كَرَمِ الْأَعْرَاقِ ۔ اَلدِّيْنُ حَقِيْقَةٌ ثَابِتَةٌ مُنْذُ خَلْقِ الْإِنْسَانِ ۔

## عربی میں ترجمہ کرو

جس میں حیا نہیں اُس میں کوئی بھلائی نہیں ۔ کیونکہ حیا ایمان کا ایک جز ہے ۔ چہرہ سے انسان کی حالت اس طرح معلوم ہوتی ہے ۔ جس طرح پھول سے پھل کی حالت ۔ انسان کے کاموں کی شہادت دوسروں کی شہادت سے زیادہ سچی ہے ۔ بعض سر صرف ایک بات سے کٹ جاتے ہیں ۔ انسان اسی طرح اپنے وطن کا مشتاق ہوتا ہے ۔ جس طرح گھوڑا اپنے تھان کا ۔ سب لوگ آگئے یہاں تک کہ رشید بھی آگیا ۔ اُستاد نے سب کو مارا یہاں تک کہ محمود کو بھی ۔ بعض بات تلوار سے زیادہ سخت ہوتی ہے ۔ خدا کی قسم وہ سخت گمراہ ہوگیا ہے ۔ میں جمعہ سے مدرسہ نہیں گیا ہوں ۔ مجید میرے پاس جمعہ سے نہیں آیا ہے ۔ وہ سب ایک ہفتہ سے شہر میں ہیں ۔ ہم سب سعید کے سوا آگئے ۔ وہ سب حامد کے سوا چلے گئے ہیں ۔ بعض خواہش ہلاکت تک پہنچا دیتی ہے ۔ خدا کی قسم ہم سب عزیز کے سوا جاتے ہیں ۔

# اَلدَّرَجَةُ الثَّانِيَةُ وَالْعِشْرُوْنَ

## مُعْتَلّ (۱)

واؤ، الف، یا حرفِ علت کہلاتے ہیں۔ اور ہمزہ کے علاوہ باقی حروف، حروفِ صحیح ہیں۔

کسی لفظ کے حروفِ اصلیہ میں سے اگر کوئی حرف، حرفِ علّت ہو تو ایسے لفظ کو مُعْتَل کہتے ہیں۔

حرفِ علت اگر فاءِ کلمہ کی جگہ ہو تو "مُعْتَلُّ فاء" یا "مثال" کہتے ہیں۔ پھر اگر فاءِ کلمہ کی جگہ "واؤ" ہے تو مثالِ واوی، اور "یا" ہے تو مثالِ یائی کہتے ہیں۔

## مِثَالٌ (گردان)

| | |
|---|---|
| المثال الواوی من باب ضَرَبَ یَضْرِبُ | وَجَدَ يَجِدُ وَجْدًا، جِدَةً فَاجِدٌ وُجِدَ يُوْجَدُ وَجْدًا، جِدَةً مَوْجُوْدٌ۔ اَلْأَمْرُ مِنْهُ جِدْ وَالنَّهْيُ لَا تَجِدْ اَلظَّرْفُ مَوْجِدٌ وَالْآلَةُ مِيْجَدٌ، مِيْجَدَةٌ، مِيْجَادٌ تَثْنِيَتُهُمَا مَوْجِدَانِ مِيْجَدَانِ اَلْجَمْعُ مَوَاجِدُ، مَوَاجِيْدُ اَفْعَلُ التَّفْضِيْلِ اَوْجَدُ مُؤَنَّثُهُ وُجْدٰى تَثْنِيَتُهُمَا اَوْجَدَانِ، وُجْدَيَانِ اَلْجَمْعُ مِنْهُمَا اَوْجَدُوْنَ، اَوَاجِدُ، وُجَدٌ، وُجْدَيَاتٌ |

حضرات مدرسین کو چاہیئے کہ سبق کی صرفِ صغیر ہی پر اکتفاء نہ کریں، بلکہ طالب علم سے صرفِ کبیر کی بھی اسقدر مشق کرائیں کہ طالب علم ہر صیغہ کو سوال کرتے ہی شناخت کرے اور اس کے لئے علاوہ ان دی ہوئی گردانوں کے اپنی طرف سے بھی مشق کرانا ضروری ہے، ورنہ جب تک طالب علم کو صیغہ کی شناخت نہ ہوگی اس کیلئے اردو سے عربی میں ترجمہ کرنا ناممکن ہوگا۔ ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| مثال یائی از ضَرَبَ یَضْرِبُ | يَسَرَ يَيْسِرُ يَسْرًا يَاسِرٌ يُسِرَ يُوْسَرُ يَسْرًا مَيْسُوْرٌ الامر اِيْسِرْ والنهى لَا تَيْسِرْ الظرف مَيْسِرٌ الآلة مِيْسَرٌ مِيْسَرَةٌ، مِيْسَارٌ تثنيتهما مَيْسِرَانِ مِيْسَرَانِ جمعهما مَيَاسِرُ، مَيَاسِيْرُ افعل التفضيل اَيْسَرُ مؤنثه يُسْرٰى تثنيتهما اَيْسَرَانِ، يُسْرَيَانِ جمعهما اَيْسَرُوْنَ اَيَاسِرُ، يُسَرٌ۔ يُسْرَيَاتٌ۔ |
| مثال واوی از عَلِمَ یَعْلَمُ | وَجِلَ يَوْجَلُ وَجَلًا وَاجِلٌ وُجِلَ يُوْجَلُ وَجَلًا مَوْجُوْلٌ الامر اِيْجَلْ النهى لَا تَوْجَلْ الظرف مَوْجَلٌ الآلة مِيْجَلٌ، مِيْجَلَةٌ، مِيْجَالٌ التثنية مَوْجَلَانِ، مِيْجَلَانِ الجمع مَوَاجِلُ، مَوَاجِيْلُ افعل التفضيل اَوْجَلُ مؤنثه وُجْلٰى التثنية اَوْجَلَانِ، وُجْلَيَانِ والجمع اَوْجَلُوْنَ اَوَاجِلُ، وُجَلٌ، وُجْلَيَاتٌ۔ |
| مثال یائی از سَمِعَ یَسْمَعُ | يَقِظَ يَيْقَظُ يَقْظَةً يَاقِظٌ يُقِظَ يُوْقَظُ يَقْظَةً مَيْقُوْظٌ الامر اِيْقَظْ النهى لَا تَيْقَظْ الظرف مَيْقَظٌ الآلة مِيْقَظٌ، مِيْقَظَةٌ، مِيْقَاظٌ التثنية مَيْقَظَانِ، مِيْقَظَانِ الجمع مَيَاقِظُ، مَيَاقِيْظُ افعل التفضيل اَيْقَظُ مؤنثه يُقْظٰى التثنية اَيْقَظَانِ وَ يُقْظَيَانِ الجمع اَيْقَظُوْنَ اَيَاقِظُ، يُقَظٌ، يُقْظَيَاتٌ۔ |

